بعون صانع مکین ومکان فضل خلاق زمین وزمان

درین زمان خجسته فرجام بعون وعنایت خالق برایا ملت
و نورشنوی فصاحت معمور ہے

# گلدستۂ نور



من تالیفات جناب فضایل مآب مولوی سید
علی اکبر صاحب بہادر زاد مجدہٗ که در عنوان
شباب ۱۲۶۸ ہجری تالیف فرمودہ بودند
بفرمایش بعض احباب





بمقام لکھنؤ محلہ فراشخانہ وزیر گنج بتاریخ نوزدہم ربیع الاول ۱۲۹۶ھ

در مطبع اثنا عشری باہتمام سید عابد علی طبع شد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نغمۂ عندلیب قلم بدائع نگار و زمزمۂ طوطی خامۂ مرصع کار کہ ترانہ سنجان
گلشن رنگین بیانے و خوش نوایان بوستان شیرین
زبانی مترنم بان توانند گردید لالی متلالی کلمات فصاحت آئین و جواہر زواہر
نغات بلاغت آگین پا انداز شاہد سپاس بقیاس صانعیست جل شانہ کہ
از تشعشع طاؤس زرین پر ساخت بساتین منقشہ منظر را روشن و از جلوۂ طائر
زمرد نگار نازمین رفتار خیابان سبزہ زار شبلی سائبان را مزین ساخت طائر خیال
نا سبتہ بال را طیران شہپر طائران قدس آموخت و مردم دیدۂ دانش را از لمعۂ انوار
معرفت افروخت و گیسوئے لیلائے لیل مشکین کاکل را از طرۂ تنویر ماہ منیر زینت
افزود و عارض صبیح روز روشن را از گوشوارۂ انارۂ مہر سیارہ جلوہ افگن فرمود
نہانخانۂ ذات پاکش را از دیدۂ دیدار شاہد باز از فکر آفاق پیما در پس سرادقات
اختفا پوشانید و بادہ پیمایان مصطبہ تحقیق را از خمخانۂ توفیق شربت وصال و
زلال نوال نوشانید از حدیقہ طرازی باغبان صنعتش گلدستۂ شوخ رنگ
شقیقہ تختۂ لالہ زار است و از بہار پردازی گلچین حکمتش بر شاخسار قدرتش از رق
تاریخ ... کوکناری و پس از ترشیح لوح دیباچہ حمد و ثنا و توشیح صحیفہ صحاح
سپاس جناب کبریا رشحات مقطرات غمائم اقلام فصاحت ارقام و روائح
مشک آمیز عنبر بیز حدائق کلمات بلاغت انضمام کہ بہار اندور بساتین مسامع
مجامع نخلبندان گلستان قضا و قدر و دماغ افروز مشام قلوب باغبانان بستان
نوع بشر گردد و در عرض صلوات طیبات و بواقیت تسلیمات زاکیات نثار بارگاہ
عرش جاہ مسند نشین محافل انبیاء و مرسلین و شمع نورا ندوز قبۂ طٰہٰ و یٰسٓ است
کہ باعث تکوین کون و امکان و سبب نجات عالمیان و اولاد و امجاد اوست کہ

رهروان طریقهٔ مصطفویه رهبران جادهٔ شریعت نبوی اند صلوات الله علیهم
اجمعین ما دامت السموات فوق الارضین اما بعد چنین گوید خاکسار ذرهٔ بیمقدار
مقتبس انوار مصابیح افاضات دانشوران کرام و خوشه‌چین حدائق افادات
علمای اعلام العبد الذلیل الاحقر المتخلص بالبدر الانور السید علی اکبر بن العلامة
الاوحد والفهامة الامجد سلطان العلما جناب السید محمد لا زالت شموس افاداته
ساطعة واقمار افاضاته الیه که چون این هیچمدان از فضل ایزد منان در علوم
درسیات راه کد و سعی بیمودم و از توجه خواطر ملکوت نواظر علمای اخیار و اساتذهٔ
روزگار رحمهم الله اظلالهم واحسن حالهم از هر علمی سندی و سطری و از هر فنی قدری
نوشته بنمودم و درین جزو زمان سعادت اقتران که طبع گهربار فایض الانوار بندگان
سلیمان شان گردون آستان سریر آرای دولت و اقبال تاجدار کشور ابهت
و اجلال چشم و چراغ شبستان عدالت گستری قرهٔ باصرهٔ شمع دین پروری اورنگ
نشین سطوت و جهانداری نقش نگین شوکت و شهریاری مهر سپهر کشور
ستانی ماه منیر چرخ جهانبانی فخر سلاطین نامدار رشک خواقین ذوی الاقتدار
نونهال گلستان حسن و جمال سرو جویبار ابروی همال فرازندهٔ رایت فتح و نصرت
فروزندهٔ چراغ دولت و مکنت ابر گهربار ریاض جود و سخا گوهر آبدار مخزن لطف
و عطا یکه تاز معرکهٔ شجاعت و شناعت شهسوار میدان ایالت و بسالت
حامی شریعت غرا ناصر ملت بیضا مروج احکام دین قدردان سادات
و مومنین سکندر جاه کیوان بارگاه جمشید کلاه قمر رکاب خورشید قباب
قدر قدرت عین رحمت سلطان ابن سلطان خاقان ابن خاقان ابوالمنصور
مصلح الدین حضرت سلطان عالم و عالمیان محمد واجد علی شاه بادشاه زمان
غازی خلد الله ملکه و سلطانه و افاض علی العالمین بره و احسانه راغب

تزئین بساتین مضامین صنعت آگین فن سخنوری [illegible] جواهر [illegible]
همت والا نعمت خدام کرام مصروف نقادی جواهر زواهر کلمات [illegible]
آگین خزینهٔ شاعریست ونیز طبائع انام وهمه خاص وعام بمقتضای الناس [illegible]
[illegible] ملوکهم [illegible] این طرف وقدردان شعرای سلف وخلف [illegible]
که قدم جودت طبیعت نقاد را در دائرهٔ سخنوری توسن ذهن وقاد [illegible]
فن شاعری [illegible] استعمال جمله علوم وفنون درآورم ولالی منثوره [illegible]
را در سلک انتظام بنیت هدایت عوام کالانعام که در استماع قصص [illegible]
غوایت انجام سراپا مصروف اند منسلک سازم لیس [illegible]
استعمال رهین تشتت بال وکثرت اشتغال تالیف کردم [illegible] بطبع
نارسا [illegible] در حیز نظم آوردم وچون ظاهر است که نزد گدایان [illegible]
شایان شاهان وکشورکشایان بجز دعای دولت وایمان وصحت وسلامت
ملازمان ایشان چه می باشد بنا علیه این گوهر شاهوار ونظم خوشگوار [illegible]
شاهان چه عجب گر بنوازند گدا را بهدیه آستان [illegible]
امید از جناب قاضی الحاجات ودرگاه مجیب الدعوات آنست که این نسخه [illegible]

موسومه گلدستهٔ نور را مقبول خاطر فیض مظاهر ومنظور [illegible]
سکندرشان گرداند وبرای ناظرین دقیقه رس ومطالعان [illegible]
حدیقهٔ بهجت وکامرانی وحدیقهٔ مسرت وشادمانی سازد [illegible]
سالک مسالک آبا واجداد وناهج مناهج صدق وسداد [illegible]
وآله الامجاد وکان ذلک یوم الاربعا السابع من شهر ربیع الاول [illegible]
هجری ثمان وستین بعد الف ومائتین من الهجرة النبویة علی صاحبها
الف تحیه

بسم اللہ الرحمن الرحیم

خدایا بخش فر خسروانے
عطا کر شاہی ملک معانے

مجھے کر تاج عرفان سے سرافراز
عنایت کر متاع مخزن راز

شرف کر دولت ایمان کا افزون
گہر ہون لو کشف کی دل مین مخزون

دہن کو شکر سے شکر شکن کر
ستایش سے زبان کو نغمہ زن کر

ثنا کا گلبن خامہ کو دے بار
زبان کو کر فصاحت سے گہربار

خرام کلک زرین مین ہو وہ ناز
خجل ہو دیکھکر طاؤس طناز

سخن کو کر درخشان طرۂ نور
کہ زینت پاے جس سے گیسوے حور

کمند شوق ہو ہر حرف زیبا
معنبر سطر ہو زلف چلیپا

صباحت مین ہو صفحہ عارض حور
لطافت مین زلال چشمۂ نور

صریر خامہ ہو جادو کی تقریر
کرے ہر اہل دل کی دل کو تسخیر

جہان ہو جاوے پرتو سے منور
گل وگلزار ہو بو سے معطر

عجب ہو صولت مضمون کا عالم
جلو مین ہون کہلی رفعت کی پرچم

سر اقدس پہ دیہیم کیانی
وہ بہری ہو خسرو شیرین بیانی

امیران مضامین دست بستہ
بدو در تخت شاہی ہون نشستہ

دیار لفظ و اقلیم سخن پر
قلم زن فکر کا ہو حکم یکسر

رعایائے معانی بادل و جان
رہین شاہ سخن کے زیر فرمان

جو ہو اس نظم کی گوہر فشانی
ملک بھولین فلک پر سبحہ خوانی

سخن کا ہر طرف آوازہ ہو جائے
جہان ہو پہنچے بہار اک تازہ ہو جائے

رواق چرخ سے پردہ اوٹھا کے
سریر آرائے مشرق سر نکالے

لب بام فلک پر ہر ستارہ
بچشم شوق ہو محو نظارہ

ستائش نقطہ نقطہ سے عیان ہو
سپاس و شکر سے رنگین بیان ہو

ستائش سے ہو تیری مجھکو آرام
تصور دل مین ہو لب پر ترا نام

## افتتاح نامہ بنام نامی توفیق نواز حق سپاسان و عذر و معذرت از ادای ستایش باعتذار خدا شناسان

بنام ذات پاک ایزد پاک
مرصع ساز سطح بام افلاک

چراغ افروز کاخ ماہ انور
ضیا اندوز چشم مہر خاور

بساط آرائے سطح عالم خاک
چمن پیرائے چرخ طارم تاک

رفیق غربت و راندہ منزل
شفیق جان زار نیم بسمل

عصائے دست در شبہائے تاریک
گرہ فرسائے غم در کار باریک

دوای درد وقت غمگساری
شکیب دل بوقت بیقراری

جلیس محفل شب زندہ داران
انیس منزل طاعت گزاران

گنہ آمرز رندان زیان کار
خطا بخش سیہ مستان میخوار

بشارت بخش خاطر ہائے غمگین
بصارت بخش چشم کور و نابین

تعالی اللہ ہے خلاق عالم
ثنا مین اوسکی کیا مارے کوئی دم

سپاس و شکر مین جز جبہہ سائی
قلم کیا کر سکے داستان سرائی

زبان کو کب ہے یارائی طلاقت
بیان کو خود ہے غرق بحر حیرت

اگر ہر موئے تن اپنا زبان ہو
نہین ممکن کہ حمد اوسکی بیان ہو

کہان وہ اور کہان ہم تودۂ خاک
ثنائی حق مین اور دعوائی ادراک

رسولونکی جہان قاصر ہوس ہے
وہان لازم ہمین ضبط نفس ہے

شفیع کل جو ختم المرسلین ہے
شہ لولاک و نور اولین ہے

کہے جب شان حق مین ما عرفناک
تو پہر کیا لاف زن ہو عالم خاک

ہوس کا پاے کوشش ہے یہان لنگ
خرد پر عرصۂ چون و چرا تنگ

پریشان عقل ہے حیران ملک ہے
زمین بیہوش سرگردان فلک ہے

حجاب غیب ہو جس کا نشیمن
وہان پر فکر ہو کیونکر قدم زن

گمان سے قصر جس کا موتمن ہو
کمند وہم کیونکر حلقہ زن ہو

اوسے نے نطق بخشا ہے زبانکو
دیے پر طائر وہم گمان کو

بنایا عقل کو انسان کا دمساز
کیا در پردہ شمع محفل راز

بنائی شام و صبح و ظلمت و نور
بنایا دنکو روشن شب کو دیجور

عطا دنکو ہوئی چشم جہانتاب
شب دیجور کو چشم شناسائے خواب

جبین کی مہر سے زینی درختان
کیا انجم سے رخ شب کا زرافشان

کیا سرچشمۂ انعام جاری
گل ہستی کی تا ہو آبیاری

کیا سرسبز باغ جز و کل کو
عطا کی دلربائی روئے گل کو

دیا نیش حسد خارون کو گل سے
بنائی چشم لا مست مل سے

عطا کی سبزۂ گلشن کو فرحت
کنار شاخ کو دی گل سے راحت

کیا سنبل کے گیسو کو پریشان
دیا غنچون کو جمعیت کا سامان

جو بخشی طوطیون کو خوش کلامی
ملی کبکِ دری کو خوش خرامی

دیا سروِ سہی کو قدِ موزون
کیا قمری کو اس لیلی کا مجنون

کیا رشکِ پری انسانکا انداز
کیا نازا وسکے خاطر بال پرواز

دیا صبحِ صفا کو جامۂ نور
عروسانہ شفق کو حلۂ سور

کیا ہے حسن بہرِ عشق پیدا
رخِ گل پر کیا بلبل کو شیدا

دیا شمعون کو گر نورِ دل افروز
تو پروانہ کو بخشا عشق جانسوز

دیا ہے نالہ بلبل کی زبان کو
اثر بخشا ہے آہ بیکسان کو

غرض کیا کیا نہ اوسکی قدرتین ہین
ہر ایک ذرہ مین لاکھون صنعتین ہین

کہانتک اے سمندِ تیز رفتار
بس اب ہوشیار ہو کلکِ گہربار

قدم ہے حمد کی میدانکا دامن
کہانتک ہوگا تو اوسمین قدم زن

ابد تک چاہیئے پوئندگی ہے
تجھے درپیش یہان واماندگی ہے

حد اوس میدان حمد کی بقا ہے
تجھے اول فنا آخر فنا ہے

## تلویح لوحۂ کلام و تشریح دیباچۂ نظام بجواہر زواہر مدایح خیر الانام و اہلبیت کرام علیہ و علیہم السلام

غرض بعد از ثنائی ایزدِ پاک
کہ جو ہے خالقِ ارضین و افلاک

نبی جسکی لئی دنیا ہے بنید
محمد ہے محمد ہے محمد

کیا حق نے عطا مطلوب اپنا
محمد کو کیا محبوب اپنا

دیا اسمِ نبی کو افسرِ میم
سرِ ارفع کو ملکیت کا دیہیم

لئی ہے نامِ نامی نامۂ حمد
تنِ اقدس سجے ہی جامۂ حمد

اگر زرین کمر ہے میم سے نام
تنِ اطہر ہی زیبِ مہدِ آرام

بظاہر نام کی گرداں حد ہے
مگر اوصافِ احمد لا تعد ہے

ہوتا گروہ شاہِ ملک لولاک ہوئی خلق یہہ اُنہیں زِ افلاک

کیا ملک ازل حق نے جو پیدا ہوا میم مبارک سے ہویدا

پھر اوس نے بہرِ حفظ ملک موجود کیا تاج اسے احاطہ کل کا محدود

بنایا میم سے ملک و ملک کو نگین ارض و آفاق و فلک کو

بنی حد دال سے ملک ابد کی دلیل صدق سے مصطفیٰ ہو واحد کی

جبیں سے جب ہوا نور اوسکا تاباں ہوا تب سجدۂ آدم کا فرمان

ہوا ثابت توسل اوسکا مشروح بچی گرداب سے تب کشتی نوح

وسیلہ جب ملا آلِ عبا کا کیا عیسےٰ نے تب احیاء موتی

پڑا ایمن پہ اوس کا عکس دامن ہوا موسیٰ پہ تب وہ دشت روشن

اوسی کا نام آیا جب زبان پر گئے ادریس چارم آسمان پر

ہوئی فیضان حضرت سے جو امداد سلیماں کو ملا ملک خدا داد

حبیب حق کی الفت کا سبب تھا خلیل حق نے راہِ حق کو پایا

جو فرمائی اوسی نے رہنمائی خضر نے تب رہ توفیق پائی

یہہ اوسکے قرب کا رتبہ ہے اوسنے فکان قاب قوسین او ادنے

یہہ انگشتِ مبارک کا اثر تھا سپہر اولیں پر شق قمر تھا

گل زریں و سیمیں مدح و تسلیم نثار روح پاک عرش تعظیم

نبی و آل اطہارِ پیمبر کہ ہیں ارجاس و عصیاں سے مطہر

مصابیح محاریب امامت مفاتیح کنوز ورع و عصمت

شہنشاہان ملکِ کون و امکان گہر سنجان گنج علم و عرفان

قنادیل مکان سترِ لاہوت ریاحین ریاض بزم ناسوت

سہی سروان گلزار شجاعت چراغان شبستان شفاعت

ثنا اونکی زبان سے کب ادا ہو — خدا جنکا ثناخوان خود ہوا ہو

فضائل میں ہو اونکے تلث قرآن — زبان سے کیا کرے مدح اونکی انسان

ترانہ سنجی عندلیب خامہ بزمزمہ پردازی ساقی نامۂ نزہت شمامہ در جوش ولائی ائمۂ اطہار علیہم السلام و آرایش بزم فردوس نگار

الا یا ساقی العذب الفرات — الا یا محیی العظم الرفات

الا یا موردی الصادی الغلیل — او اکواب عین السلسبیل

الا ایہا الساقی ائتنا — و حیّنی بکاسات الحمیا

ففی قربک تفریح القلوب — و من ذکراک تفریج الکروب

ہجر منک داء للفؤاد — و وصل منک یرقی کل صادی

لیال الغم قد عمت صباحی — فیا شمس اسرعی و انہر صباحی

و یا امل الاقاصی والادانی — رحیقاً لذّت فوقع فی الاوانی

بیا ساقی امید جان ناکام — بفرش چشم من از لطف نہ گام

بشفقت درد دوری را دوا کن — ز من رنج جدائی را جدا کن

دما دم دہ شراب وصلت آمیز — ز خم بر ساغر از ساغر بلب ریز

اوٹھا دے ناز سے پیمانہ ساقی — دکھا دے لغزش مستانہ ساقی

پری انداز ساقی گل اندام — پلا دے ساغر صہبائے گلفام

بلورین جام مین دے بادۂ نور — کہ چشم حور تک ہو جس سے مخمور

فزون ہو طبع کو جوش جوانی — پلا صہبا کہ ہے عیش جاودانی

مے گلرنگ سے سرشار کر دے — عیان عرفان کے سب اسرار کر دے

مئی پر نور ہو اور جام بلور — کہ جس سے قلب ہو نور علی نور

فرحت ہو نشۂ حب پنجتن کا — ثناخوان ہون اماما‌ن زمن کا

زبان اس نشہ سے معجز بیان ہو — ید بیضا صفت خامہ عیان ہو

سکھا دون بلبلون کو نغمہ خوانی
بتا دون طوطیون کو خوش بیانی

فراق گل سے اب جان نیم جان ہے
دل پژمردہ گلبرگ خزان ہے

پی تفریح باغ آراستہ کر
چمن مثل جنان پیراستہ کر

بہار ابر ہو آب روان ہو
نگار لالہ رخ رنگین بیان ہو

ہر ایک سو آب کے چشمے ہون جاری
کنار جو ہو سرو جویباری

نسیم بوئے گل ہو روح پرور
مشام جان رہے جس سے معطر

شفق پھولی ہو وقت جانفزا ہو
سنہرا عکس سے گلشن ہوا ہو

زمین بوستان ہو زعفرانی
عیان گلشن مین ہو جوش جوانی

جو ہو سبزہ لہکتا بوستان کا
تو ہو تختہ دہکتا ارغوان کا

چمن فسحت مین رشک آسمان ہو
روش صورت مین شکل کہکشان ہو

ہوے مستی کا عالم بوستان پر
صبا سے جھومے ہر شاخ صنوبر

نزاکت سے جھکے ہر شاخ پیہم
لچک جائے قد شمشاد ہر دم

ترشح ابر سے ہو مثل شبنم
تماشا چشم نرگس دیکھے پیہم

گل صد برگ کا حسن غلط انداز
دکھائے بوستان کو ناز و انداز

کھلے ہون اسطرح گلہائے سوسن
مسی مالیدہ سمجھون روئے گلشن

کسی جا ارغوان و نسترن ہو
کسی جا جعفری زیب چمن ہو

کہین ہو یاسمین و لالہ و گل
کسی جا ہو پریشان زلف سنبل

کہین ہو چاندنی شبو کہین ہو
کہین خندان گلاب و یاسمین ہو

کسی جا ارغوان و ورد و ریحان
بھرین گلزار کا پھولون سے دامان

شگوفون کو خوشی سے ہو تبسم
کرے ہر شاخ پہ بلبل ترنم

لب جو قاز ہون اور قمری ہون
خرامان کبک کے ہر سو پرے ہون

مغنی طوطی شکر شکن ہو کہین رقاص طاؤس چمن ہو
کوئی ہو عاشق آواز بلبل کوئی ہو محو سیر غنچہ و گل
کوئی مصروف تسبیح خدا ہین کوئی اللہ کی حمد و ثنا ہین
کہین نعت شہ خیر الوریٰ ہو کہین مدح امام الاتقیا ہو
غرض اے ساقی فرخندہ رو جام شراب ارغوانی کا پلا جام
دکہادے دوستونکو رنگ محفل شگفتہ غنچہ سان ہو جائے ہر دل
بچہادے جلد لاکر مسند نور خوشی ہی دوستونکی ہمکو منظور
بولا مطرب کو اب محفل مین آوے سرور اوسکی غناسی دلمین آوے
مغنی آئے لیکر ساتھہ سب ساز سنائے زمزمہ نغمہ پرداز
ترانے سے ہو بلبل مست و خاموش کرے طوطی کا نغمہ اوسکی خاموش
کرے سب انس و جن کو مست و سرشار رہین بیہوش ساری سقف و دیوار
چرندے جہان کا سب ہو لین انداز پرندے بہی رہین پرواز سے باز
سجے ہون مہ لقا پوشاک پانی ہو رخت حور سیما ارغوانے
لباس سندس و سنجاب و دیبا جواہر کا ہو زیور تن پہ زیبا
جو کی آراستہ بزم مثالی ہوا مین مست صہبائی خیالی
نظر آئی وہ تصویر تصور کہ جسکے نور سے آنکہین ہوئین پر
دل ناداں ہواہے عاشق اوسپر رہا ہون محو نظارہ مین شب بہر
سحر ہوتے ہی پنہان ہو گیا ہی دل بیتاب نالان ہو گیا ہے
بس اب اے جلوہ افروز سیہ شام ٹہرا محفل کہ پہونچی شب باتمام
ہوئی سب وجد مین اور تشنہ پیچ و جوش ہی دامن تر ہمہ رونی شمع کافور
ہو گل مین چاک دامن صبح سی مین سرشک شبنم آنکہون سے بہی مین

رہا پابوس گلرویان چو شب بھر
گلو سے ہا ہین تھے ہاتھ گل کے
گریبان و گلم نا صبر دیدہ ؛؛
خمار ساغر شبش مستانگی داد ؛
چرا دیدم زچشم ابروی جانان
چو بسمل سے تپیدم در عشق محراب
لبش دیدم چہ حسن سرو آزاد
بلند از روے پر نورش جبین بود
ز دام عنبرین زلف پریشان
دلناب حسن یا تا تار چین بود
شکستہ چہرہ رنگ گلستان را
نہ گردن بل صراحی بلورست
لبش اندر شفق گویا ہلالے
ندانم کین مسلمان یا کہ کافر
چو نہاید تجلی او کعبہ رو
شگفتے از تبسم بر جادوے جانان
ز سحری او خانہ بدوشم
ز نقش نقشہ دہ جان ناتوان را
لبسا خوش آیدم صحرا نشینی
ز عشق حسن تا و صحرا نوردم
ز آتشش جان و دل بر باد دادم

ہنسی سے پر شکن ہی روی بستر
خمار آلودہ اوٹھے خواب شب سے
شدہ از پنجہ مژگان دریدہ
چو سحر سامری دیوانگی داد
برایم شد ہلال عید قربان
برب کعبہ دل بے اوست بیتاب
کہ کردم صبح در اندوہ و فریاد
و یا زہرہ ز خورشیدش قرین بود
شب یلداست در ظلمات حیران
کہ خط کہکشانش در کمین بود
ز شوخی داغ دادہ ارغوان را
مصفا چون بیاض صبح نورست
دل قوس فلک سازد ملالے
لبش معجز نما و چشم ساحر
بتان اسلام آرند از پے او
بکفر اسلام بفروشند مسلمان
ز سفاکی او نالہ فسر وتسم
فسردہ در دلم شور و فغانرا
چو مجنون کردہ ام سودا گزینی
چو فرہاد از پئے او کوہ گردم
غلط کردم درین رہ پا نہادم

## تمنائے ولائی واثق والتمدعائی عشق صادق

الٰہی کر مجھے دیوانۂ عشق
فسون ہوش ہووے افسانۂ عشق

صلائی کن فکان ہو عشق صادق
وجود جسم و جان ہو عشق صادق

رگ و پے بیچ میرے دلکی روان ہو
زلال عشق ہو یا درد جان ہو

بنے حکاک جان عشق جہان کن
کرے سو قاش دل ہر تار شیون

شعاع عشق صادق دلپہ چھائے
غبار حب غیر اصلا نہ آسکے

میرا دل ہم صفیر قدسیان ہو
ترا بس ذکر اقدس وردِ جان ہو

خیال و وہم یا فکر و نظر ہو
تجھی مین ہو مرا ہی توجہ ہر ہو

رہین طوق طاعت ہو مرا دل
تہ شمشیر جیسے مرغ بسمل

جو ہو سلطان غم دلپہ قلمزن
جھکادون قتل کو مین ہنس کی گردن

مری مژگان ہو رشک شاخ گلریز
گرائے لخت لخت اشک دل آویز

مرے دلکو ہو وہ ضعف گرانبار
تصور آہ کا کرنا ہو دشوار

ہو چلنا بے عصائی آہ مشکل
نفس سو جا کرے سینہ مین منزل

جو آہ پر شرر ہووے نمایان
تو مد آہ ہو سرو چراغان

چراغ عشق جب جلوہ فشان ہو
بنے فانوس دل پروانۂ جان ہو

ہو دن یا رات یا ہو صبح یا شام
ترے بس ذکر سے ہو دلکو آرام

جو تیرا خوف خاطر مین سماوے
نکلکر دم نہ قالب مین پھر آئے

بسان دیدہ شمع شب تار
بہائے اشک ہر دم چشم خونبار

ملے پر چند مجھسے دل جلاؤن
زبان پر اُف نہ مین زنہار لاؤن

پھرون اس درد سے مین آہ سوزان
کہ جلکر خاک ہون شبہائی ہجران

ہزارون نعرہ درد دلسے مارون
تڑپ کر مثل بسمل شب گزارون

مذاق خواب و خور سب بھولجاوے — سوا تیرے نہ کچھہ خاطر مین لاوے
ہو تیرا ذکر ہر دم روح پرور — کہ ہے تسکین در دجان مضطر
حضور دل سے بی تزویر و تلبیس — گہی تہلیل لب پر گاہ تقدیس
سپاس و شکر ہو حمد و ثنا ہو — ترا ہی ذکر بس صبح و مسا ہو
دلا بس کن ازین حرف و حکایات — بسے صعب است تحصیل کمالات
سزاوار تقرب قدسیانند — انیس محفل نور اند آنند
نصیب بندگان خاص باشد — کہ ادنیٰ پایہ اش اخلاص باشد
ہر آن کورا کہ چشمش گشت روشن — چراغ معرفت شد جلوہ افگن
دل و جان محو او سرتا قدم شد — زبان و گوش و از غیرش اصم شد
مثالش ساخت در کاشانہ چشم — برون زد شکل خوابے خانہ چشم
زیادش کرد شیرین کام جان را — بزہر آلود لذات جہان را

## مضمون مناجات حضرت سید الساجدین حضرت امام زین العابدین علیہ السلام

کسی از روز ازل گر تا قیامت — کند از جان و دل دیرا عبادت
نماید سر بدی طاعت بہر دم — چہ طاعت مثل طاعات دو عالم
دگر از خوف خشمش چشم پر آب — دہد صد موجہ عمان خوناب
مثال تیشہ گردد موئے مژگان — برائے کندن کوہ و بیابان
بود با این ہمہ اوصاف کمتر — نیارد شمہ از طاعات داور
ادائے بندگیہا کے توانی — فزون تر وصف او از ہر چہ دانی

## مضمون حدیث شریف

ملائک گر ہمے چند باشد — بقید بندگی پابند باشد

ستادہ از ازل در طاعت او ؛ بزیر افگندہ سر از ہیبت او ؛
بلب تسبیح و تقدیس لہ اسی ؛ نظر نفگندہ تا ایندم بہ بالا
دمد چون حکم نافذ رب تنزیل دہد صور قیامت را سرافیل
بیکایک چشم حیرت بین کشایند قصور و عجز را حالی نمایند ؛
چنین گویند لرزان کی خداوند نیاوردیم بجا طاعت دمی چند ؛
فزون تر طاعت از وہم و گمان ست برون از طاقت ما بندگان ست
بلند از ہر چہ ما دانیم آنی تو ذات خویشتن را خویش دانی

## رجوع بمناجات از الحاح و زاری بدرگاہ مجیب الدعوات عز اسمہ و مغفرت خواستن و اعتراف گناہان خود نمودن

کہان ہے اے دل بی عقل و نادان کدہر بھٹکا اور کدہر آیا پریشان
بسر کی عمر غفلت مین سراسر ؛ نکی کچھ فکر عقبی کے تونے دم بھر
نہ ہمدم داشتی آہ رسا را ؛ نکردی یاد یکساعت قضا را
ندانستی کہ در دنیا اسیری ندانستی الی اللہ مسیری ؛
چل اب اے روسیہ تو سر جھکا کر ؛ نقاب خاکساری ڈال منہ پر
اوٹھا دست دعا با آہ و زاری ؛ کشادہ ہے در درگاہ باری
الٰہی انت مختار شکور ؛ الٰہی انت ستار غفور ؛
الٰہی قاضی الحاجات تو ہے ؛ الٰہی سامع الاصوات تو ہے
نظر کر رحم کی اے کل کے غفار ؛ مین ہون بندہ ترا یا رب گنہگار
تو ہے غفار کل ہے کردگارا ؛ تیری رحمت کا ہے مجکو سہارا
بغیر از تیرے اے رحمان میرے نہ بخشے گا کوئی عصیان میرے
مین زندان مصیبت مین پڑا ہون ؛ مین زنجیر بلا مین مبتلا ہون

شب و روز مین سرگشتہ حیران ‌ کبھی نالان کبھی سر در گریبان
یہ بار جرم اور مین ناتوان ہون ‌ یہ راہ دور اور مین نیمجان ہون
مگر لا تقنطوا سے باخبر ہون ‌ تری رحمت کا طالب سر بسر ہون
برائے آہ و زاری یتیمان ‌ برائے بیقراری یتیمان
برائے مبتلایان مصائب ‌ اسیران جفاہا و نوائب
بحق بیکسی جان محبوس ‌ بحق اضطراب طبع مایوس
ترحم بر من خستہ جگر کن ‌ تلطف بر من شوریدہ سر کن
الہی در گذر ز اعمال زشتم ‌ مکن محجوب کار بد سرشتم
الہی درگہ تو بے نیاز است ‌ الہی ذات تو بندہ نواز است
مگردان از درت محروم سائل ‌ شود ہر گوہر مقصود حاصل
عطا از لطف خود کن مقصد من ‌ برآور از ترحم مرصد من
بچا دنیائے پر جور و جفا سے ‌ مجھے محفوظ رکھ اس بیوفا سے
مجھے دی لطف زہد و ترک دنیا ‌ رہون پابند شرع و ورع و تقوے
مجھے اے معرفت اپنی عطا کر ‌ فروغ قدس سے دل پُر ضیا کر
رضا سے تیری دل آگاہ ہو جائے ‌ محبت مین فنا فی اللہ ہو جائے
اسیر دام شیطانی نہون مین ‌ حریص دولت فانی نہون مین
مجھے عرفان و علم باعمل ہو ‌ نہ ہرگز دین مین میرے خلل ہو

## مناجات عربی از کلام حضرت امیر علیہ السلام

الم تسمع بفضلک یا مُنائی ‌ دُعاء من ضعیف ابتلائی
غریق فی بحور الغم حزنًا ‌ اسیر بالذنوب بالخطائی
انادی بالتضرع کل یوم ‌ مجدا بالتبتل والدعائی

وقد ضاقت علی الارض طرًّا | واهل الارض ما عرفوا دوائی
فخذ بیدی فانی مستجیر | لعفوک یا عظیم و یا رجائی
اتیتک باکیا فارحم بکائی | حیائی منک اکبر من خطائی
سابکی حسرۃ و معا اسفا سکی | اذا لم یبق و معی دمائی
جزای آن تعذبنی ولاکن | اعوذ بحسن عفوک من جزائی
ولی ھم و انت الکشف ھمی | ولی داء و انت دواء دائی
تفضل سیدی بالعفو عنی | فانی من بلاء فی بلائی

گوہر افشانی کلک جواہر سلک بمدحت گستری حضرت صاحب الامر علیہ الصلوٰۃ والسلام

الا کلک ہمایون فر اقبال | الا اے خسرو اقلیم اجلال
سریر سروری پر جلوہ گر ہو | فروغ رایت فتح و ظفر ہو
بنا مضمون کا تاج زر نگار سے | معانی کا ہو جیش کامگار سے
عیاں کر شوکت فرمان روائی | فصاحت کی دکھا کشور کشائی
جنود بیت آراستہ کر | لوائے فتح سے پیراستہ کر
اراکین بساط خوش بیانی | درو گوہر کریں نذر معانی
سواد لفظ ہو ظل کرامت | فروغ حرف ہو خورشید عظمت
اگر ہے خواہش تعریف سلطان | زباں کر فیض معنی سے زر افشاں
بنا ہاتھوں کو رشک ابر در بار | مثال ابر نیساں ہو گہر بار
دکھا فیض شہنشاہی کا انداز | بنا عالم کو گنج گوہر راز
نہ ممکن گر عطوفت گستری ہو | تجھے دشوار ذرہ پروری ہو
تماشا دیکھ ظل داوری کا | فروغ فیض رحمت گستری کا
شرف اندوز قصر مدعا ہو | در سرداب پر توجہ سا ہو

وہ در ہی قبلہ ارباب حاجات — حریم کعبہ اہل مرادات
وہ در ہے سجدہ گاہ سربلندان — بساط مہبط الطاف یزدان
وہ در ہے سایۂ فضل الٰہی — وہ در ہے تاج بخش فرق شاہی
وہ در ہے مورد الطاف باری — اوسی در پر ہے فیض عام جاری
وہ در دربار شاہان زمان ہے — وہ در دربار ہی گوہر فشان ہے
وہ در امید گاہ ہر بشر ہے — نہین اوس در پہ حرمان کا گذر ہی
سپہر فیض سطح آستان ہی — وہان ہر ذرہ مہر آسمان ہے
وہان سائل بکف رہتا ہی خورشید — لئی شل گدا ہے جام جمشید
مس خالص ہے گر امید عالم — تو اونکی خاک ہے اکسیر اعظم
وہان دربان ہین قدوسیان ہین — ملایک جبہہ سائی آستان ہین
بیان کرتا ہون کسکا آستان ہی — زبان جسکی ثنا مین درفشان ہی
جناب مہدی ہادی دوران — امام و رہنمای جن و انسان ہے
مددگار و معین ہے اوسکا جبریل — ہے جسپر سایہ گستر چتر تنزیل
اوسکی سایۂ پاسے ہما کا — ہوا پایہ سعادت کا دوبالا
فرشتے جبہہ سا ہین اوسکے در کے — ملک ہین منتظر اوسکی نظر کے
جلو مین بیرق شوکت روان ہے — سم توسن ہلال فرد شان ہے
ادب سی مروحہ جنبان ملک ہین — پئے تسلیم خم ساتون فلک ہین
سلیمان ہے فریدون ہی شوکت و شان — کہین جن و ملایک زیر فرمان
اوٹھا ہی تخت شاہ شہریاری — خرامان رہتی ہی باد بہاری
یم عرفان کا ہی پاکیزہ گوہر — سپہر علم کا تابندہ اختر
وہی عالم مین ہی ظل الٰہی — اوسی پر ختم ہے عالم پناہی

وہ خود نامِ خدا نورِ خدا ہے | منور اوس سے سب ارض و سما ہے
جبین پر نور کا عالم ہے پیدا | ہوا ہی حسن یوسف جس پہ شیدا
سخاوت مین ہے وہ ابرِ گہربار | عطا مین صاف رشکِ بحرِ ذخار
اگر دستِ سخا کا عکس پڑ جائے | تو دامانِ صدف دُرِ پُربہا ہو
وہ ہے خضرِ ہدایت بحر و بر مین | اوسی کا حکم ہے سب خشک و تر مین
ہوئی سرداب تک جسکی رسائی | فتوحِ غیبِ حق ہاتھ آئی
جہان گلشن ہو وہ ہے ابرِ اکرام | صدف ہے خلق گوہر اوسکی انعام
الٰہی بس یہہ میری دعا ہے | ترے در پر یہہ میری التجا ہے
کہ جلدی ہو ظہورِ مہدیِ دین | مروج ہر جگہ ہو شرعِ آئین
فروغِ دین سے ہو آفاق معمور | جہان سے کفر کی ظلمت ہو دور
شعاعِ مہرِ ایمان ہر طرف ہو | ظلامِ ظلم و بدعت برطرف ہو
ہوا اوسکے فیض سے عالم پر انوار | جہان ہو سرسبز مثلِ سبزہ گلزار
جو عدل اوس شاہ کا پرتو فگن ہو | تو خار و نیشتر گل خندہ زن ہو
خدایا ہو ظہورِ فائض النور | کہ عالم عدل سے ہو جاوے معمور
وفورِ عدل سے مظلوم ہون شاد | ہو کفر و ظلم کی نابود بنیاد
عیان ہو ابر سے خورشیدِ ایمان | بنے ہر ذرہ اک مہرِ علم و عرفان
رہے جب تک کہ دورِ چرخِ دوار | رہے خورشیدِ ایمانی ضیا بار
جہان تک فیضِ ملکِ کن فکان ہو | فروغِ مہرِ ایمان در امان ہو
ہو جب تک آبشارِ فیض جاری | عطا ہو مومنوں کو کامگاری
ہے جبتک دورِ سقفِ آسمانی | رہے سب اہلِ دین کی شادمانی

## اظہارِ سببِ نظم و تالیفِ کتابِ تجلیۂ فصاحت آثار

## دیگر سخن شیرین را در پیرایہ زینت بر داشتن

دلا پھر سوے مطلب پھیر توسن | سبب نظم سخن کا کچھ ہو روشن
ہوے ہین علم سب کچھ کچھ ہویدا | کیا ہے دخل ہر اک فن مین پیدا
جو کی ہے خدمت استاد کامل | ہوا ہے علم صرف و نحو حاصل
کھلے ہین علم منطق کے حقائق | ہوے حل علم حکمت کے دقائق
اوٹھایا حظ معانی و بیان سے | ہوا رطب اللسان اس استانسے
شہ ہے کچھ سوا اسکے مسائل | ہوا معقول اور منقول حاصل
اصول دین سے بھی ہین باخبر ہون | ریاضی سے بھی کچھ کچھ بہرہ ور ہون
مگر ہون مبتدی کامل نہین ہون | ولیکن مطلقا جاہل نہین ہون
ابھی ہے استفادہ اپنا معمول | ہمیشہ درس مین رہتا ہون مشغول
ہوا اسواسطے مین قصہ پرداز | کہ دیکھون خامۂ مشکین کا انداز
کرون اس فن مین بھی فہم آزمائی | زبان سے کچھ کرون دستان سرائی
سوا اسکے بیان ہو کچھ عجائب | رہے عبرت مین جس سے ذہن صائب
کمند فکر کو میدان مین لاؤن | سمند طبع کو جولان مین لاؤن
پسند اہل دل ہو جس کا اسلوب | لطافت جسکی ہو خاطر کو مرغوب
فصاحت کا پیا ہی جام صافی | معانی کی کرونگا مو شگافے
مین ہون مست شراب حب حیدر | نہین نار جہنم کا مجھے ڈر
کرون مستانہ وہ نغمہ سرائی | کہ بھولے مرغ سدرہ خوش نوائی
فصاحت سے لکھون مین وہ دقائق | کہ ہون ارباب معنے جسکی شائق
سنا کر حور کو مدہوش کردون | دل غلمان بھی پرجوش کردون
سنے گر عندلیب نغمہ پرواز | تو بھولے زمزمہ سنجی کا انداز

سنے لیلیٰ جو میری خوش بیانی  تو اپنی بھول جاوے سب کہانی

رواں ہووے جو وصف گلشن میں خامہ  تو ہو رشک بہارم لکھون وہ نامہ

وہ خوشبو نہ جنت سے گلستان  گریبان چاک کردے تا بداماں

تعجب سے گلون کا رنگ فق ہو  ہر اک غنچہ کا سینہ شک سے شق ہو

رسا ہووین نظم گر تا اہل ہندان  ہمیں گوئندہ کا ہی بدر سخندان

بہ گفتی ہر دو چہ این نظم گرامی  جزاک اللہ زہی شیرین کلامی

یہ بولیں سب مرحبا خوش گفتہ تو  نگفتی بلکہ گوہر سفتہ تو

تعالی اللہ یہ ہے گلدستۂ نور  بیا حسن جلوہ گاہ شعلہ طور

## حکایت عاشق شدن یک زاہد نابکار فریفتۂ دنیا بر زن روشن ماہ لقا کہ دختر ابلیس لعین بود

ورق خوانان اسرار بلاغت  خوش الحان عندلیبان فصاحت

سخن سنجان گلزار معانی  یہان کرتے ہیں اب یون نغمہ خوانی

کہ اک تھا زاہد و ورع مین طاق  صلاح و خیر میں مشہور آفاق

زمین پر تھا بسان خاکسارے  فلک تک شہرہ پرہیزگارے

فرشتے چومتے تھے ہاتھ اوسکے  ہمیشہ رحمت حق ساتھ اوسکے

رہا کرتا تھا مشغول عبادت  کیا کرتا تھا راتون کو ریاضت

سرائے بیوفا دنیا کو جانا  کیا خلوت میں اوسنے آشیانہ

جہانمین خار اوسے سیر چمن تھی  حنوط مردہ بوے یاسمن تھی

ہوئی جب ایک مدت تب قضارا  ہوا اک کوچہ میں اوسکا گذارا

وہان شیطان کو سوجھا بہانا  ہوا منظور زاہد کو ستانا

عجب آیا نظر زاہد کو عالم  کہ ہے اک قصر مثل چرخ طارم

منقش و مزین سقف و دیوار  مرصع تخت و طاق و زر طلا کار

بچھے تھے ہر طرف سب فرش زرین　　درو بر سائبان تھے جلوہ آگین
ہزاروں قمقمے اور شیشہ آلات　　کئے تھے زیب ایوان طلسمات
بچھا تھا سبز فرش سبزہ ہر جا　　زمرد کا تھا تختہ وہاں گویا
پڑا تھا ہر روش پر مشک اذفر　　کہیں پر زعفران و عود و عنبر
سوہانا وقت تھا ٹھنڈی ہوا تھی　　ہر اک سو مرغ گلشن کی صدا تھی
عنادل شاخ گل پر نغمہ زن تھی　　چہکتی طوطی شکر شکن تھے
عجب کوئل کی کو کو خوش ادا تھی　　پپیہی کی صدا فرحت فزا تھی
کلاہ کج رکھے لالہ کھڑا تھا　　زمین پر کھا کے غش سبزہ پڑا تھا
کہئی نرگس بھی اپنی بانکی چتون　　سراپا دیکھتی تھی اپنا جوبن
نسیم صبح ہر جا جھومتی تھی　　رخ گلبرگ ہر دم چومتی تھی
کہیں تھا خندہ زن سوسن گلوں سے　　کسی جا ہم سخن تھا بلبلوں سے
بلائیں لیں کبھی گلشن کی ڈالیں　　کبھی باہیں گلیمن گلکی ڈالیں
جو کھٹکا گل کی آنکھوں میں کوئی خار　　مغیلاں کھینچ لایا اوسکو اکبار
یہہ تھا نیرنگ گلکی انجمن میں　　کیا دیوانہ بلبل کو چمن میں
پڑی نہروں پر تھی اک چادر نور　　کہ ہووے چاندنی غیرت سے کافور
ہر اک سونا زمین پیکر غزالان　　خوشی سے تھے گلستانمیں چراان
صبا بھی جب روش پر رقص کرتی　　تو خلعت چاندنی لیکر اوترتی
نگہبانی تھی سرو بوستاں کی　　کہ ہو باد صبا گلچین نہ مانی
فلک سی ماہ کرتا تھا نظارے　　پرندہ تا چمن میں پر نہ مارے
کمندیں تھا لیے سنبل رسن ساز　　کہ ہووے گل نہ کرنے پائے پرواز
مہر دینے نہ پائے چشم گلچین　　بنفشے نے بنایا جبہ مشکین

جو تھی سنبل کی پیچان زلف یکسر ۔ تھین بل دیکے جوڑین سر کے اوپر
غنا دل دیکھ کر زلف زمانہ ۔ لگی کہنی محبت کا فسانہ
جو دیکھا اسطرح گلشن کا انداز ۔ لچکنا شاخ جھولی اور صبا ناز
وہان تھی اک پری رو حور سیما ۔ ہزارون خوبرو تھے جسپہ شیدا
سراپا نور وہ زہرہ جبین تھی ۔ نزاکت سے بھری وہ نازنین تھی
بہار حسن تھی ایسی دل آرام ۔ کہ بلبل کیطرح شیدا تھی گلفام
سراپا حسن کی تھی ایک تصویر ۔ کہ تھا حیرت مین جس سے کلک تقدیر
سمن رو مہ جبین خورشید طلعت ۔ گریبان مطلع صبح قیامت
فروزان شمع بزم دلربائی ۔ درخشان مہر سی خوش ادائی
وہ قد بوٹا سا رشک قد شمشاد ۔ ریاض ناز کا تھا سرو آزاد
عجب جوڑے کی تھی بندش سراسر ۔ بنفشہ کیطرح جعد معطر
ستم ایجاد تھی زلف چلیپا ۔ بہار اندوز گیسوے سمن سا
غلط ہی رخ پہ تھی کہ زلف پیچان ۔ ریاض حسن مین تھا سنبلستان
درخشان مانگ رشک کہکشان تھی ۔ کہ ظلمت مین رہ روشن عیان تھی
جبین کو زرفشان ایسا کیا تھا ۔ خجل حسن ثریا ہو گیا تھا
وہ دو ابروے ہلال عید قربان ۔ کہ جیسے ماہ نو صدقے کرے جان
سراسر چتونین اوسکے جادو ۔ فسونگر نرگس پر سرمہ ہندو
نظر آیا تھا نرگس کو جو دیدار ۔ فراق چشم سے اب تک ہے بیمار
خدنگ صید افگن تھی وہ مژگان ۔ کہ مرغ دل ہو جس سے خون مین غلطان
نہایت خوشنما کانون مین تھی در ۔ کہ زہرہ مشتری کو تھا تحیر
عجب زیبندہ اوسکا نسے تھی بندی ۔ سہیل و ماہ تھے وہ جسکے بندے

الف وحدت کا بینی سے عیان تھا
کہ مثل اوسکا زمانے مین کہان تھا

نزاکت سے نہ تھا وہ مسکراتا
کہ تھا انداز غنچونکو سکھاتا

لب رنگین نہ تھے دو برگ گل تھے
لبالب کیف سے دو جام مل تھے

درخشان گوہر نایاب دندان
مسلسل لولوے خوش آب دندان

لب شیرین سخن مین گر وہ کھولے
خجالت سے نہ غنچہ منہ سے بولے

جو کہایا پان اوس غنچہ دہن نے
پیا خون جگر سارے چمن نے

ملے مسی جو وہ گلفام لب پر
گل سوسن کرے غیرت سے کھلکر

مسی آلودہ لب پر رنگ پان تھے
دہنکے خوشنما رنگ پان ہے

عجب ہے رنگ بوسیب ذقن کا
کہ جسکے حسن ہی سا ہے چمن کا

بھرا ہے نور سے چاہ زنخدان
کہ حیران دیکھکر ہون اہل کنعان

فرشتے دیکھکر ہوتے تھے بہوت
گرے اس چاہ مین ہاروت ماروت

صراحی تھی بلورین اوسکی گردن
بیاض صبح صادق جس سے روشن

مصفا اوسکے بازو سیم سادہ
معطر شاخ صندل سے زیادہ

چمن مین دیکھکر اوسکی کلائی
نہ دم بھر شاخ گل کو پھر کل آئی

وہ پستان اور وہ سینہ چشم بدود
سپہر حسن پر دو قبہ نور

شکم اوسکا تھا اک سرچشمہ نور
لطافت سے حباب ناف معمور

صباحت کو جو دیکھے حور آکر
تو مثل آئینہ ہو جائے ششدر

عیان ساق بلورین سے ہو گر نور
تو جسم شمع کافوری ہو شبکور

پڑی تھی موتیونکی پا مین پازیب
درونکی آبرو دیتی اور تھا زیب

مرصع تخت پر وہ جلوہ گر تھی
بہار بوستان پیش نظر تھی

مقرر تھا پیا اوس مہرو کی خاطر
کہ دس دینار دے جو ہو دکھافر

دیا کچھ بھی نہ زاہد کو دکھائی ۔ بڑھا آگے تو اوسنے موںھ کی کھائی
تجلی طور کی سمجھا وہ رخسار ۔ گرا غش کھا کے وہ بیچارہ ایکبار
صنم کو دیکھکر بھولا خدا کو ۔ کیا سجدہ بت کافر ادا کو
کہا ابرو ہی یا کعبہ کی محراب ۔ کہ ہیں یاں سرنگوں ہر شیخ و ہر شاب
نظر آیا عجب لطف اوس مکان کا ۔ گیا دل سے مزا دونو جہان کا
دل عابد نہایت بھر بھر آیا ۔ وہان سے خستہ دل اپنے گھر آیا
کہان تھا پاس اوسکے مایۂ زر ۔ مگر کچھ بیچ کر کچھ قرض لیکر
بہت تھا اوسکی الفت مین جو مضطر ۔ گیا پاس اوسکے دس دینار لیکر

## در آمدن عابد پارسا برای وصال بخلوت آن زن با حسن و جمال

قدم اپنا بڑھا کر اندر آیا ۔ چمن مین جیسے مجنون ٹہر ٹہر آیا
صبا نے سب سے آگے بڑھکے روکا ۔ روش پر اوسکو جا کے سوسن نے ٹوکا
مغیلان کھینچتے تھے اوسکا دامن ۔ کہ تجھکو خار دیگا دیکھ گلشن
ہنسی گل نرگسون نے آنکھ ماری ۔ حیا سے نکہت گلشن سدھاری
لگا غیرت سے سنبل پیچ کھانے ۔ پیا خون جگر اپنا حنا نے
ہوا لالہ کی آنکھون مین اندھیرا ۔ حیا سے اپنا موںھ سوسن نے پھیرا
لب جو سرو سکتے مین کھڑے تھے ۔ سموم غم سے برگ گل پڑے تھے
تاسف کھا کے بلبل نعرہ زن تھی ۔ جھکا ہی سر کو ہر شاخ چمن تھی
نگہ کا دیکھکر زاہد کو گھائل ۔ پھڑکتی تھی زمین پر مرغ بسمل
چھپایا غنچون نے موںھ زیر دامان ۔ کیا ہر گل نے چاک اپنا گریبان
گیا عابد نہ سمجھا کچھ اشارے ۔ رہے بکتے چمن کے مرغ سارے
جہان بیٹھی ہوئی تھی ماہ پیکر ۔ وہان عابد بھی بیٹھا پاس جاکر

## وقت شام آمدن در خانۂ آن بت رعنا و ترسیدن عابد از خوف خدا

تھکا جب سیر کر کے مہر تابان
چھپرکہٹ مین ہوا اقلیم کی پنہان

حجاب شب سی مہ مسرور نکلا
لیی ہاتھون مین شمع نور نکلا

خواصین شمع روشن کر کے لائین
ستارونکی طرح تابندہ آئین

کیا قندیلونکو روشن جو یکسر
ضیا سے تھی ہر اک ماہ منور

پرونکو کھول کر پروانہ چھایا
کہ ہوا اوپر سے پرونکا نہ سایا

ثوابت رہ گئے سب آنکھہ کھولے
جو تھے سیارہ راہ سیر بھولے

رکھا ساقی نے شیشہ کو منگا کر
نزاکت سے اوٹھایا ہنسکے ساغر

صدا قلقل کے شیشہ نی سنائی
حیا سے آنکھہ ساغر نے چرائی

صراحی مین شراب ارغوانی
ہوئی غیرت کے مارے پانی پانی

کباب آتش پہ لوٹے رشک کہا کی
جلے شعلے بھی یہ لذت اوٹھا کی

ہوا عابد جو الفت سے مدہوش
حیا غیرت سے سرکی ہو کے خاموش

جلا کی شمع غم مین رشک کہا کو
چراغونکے دلو سے نکلے شعلے

گئی بالکل بصارت روشنی کی
ہوئی شیشہ کو دہن سینہ زنی کی

جھکایا سرو نے شرما کے سر کو
صنوبر غم سے تہا پکڑے کمر کو

در و دیوار حیرت مین کہڑے تھے
الم سے خاک پر بستر پڑے تھے

ہوا سرگرم ہم آغوشی یار
پڑا بہی ہاتھہ دونون سوے دلدار

یکایک گئی تائید غفار
کہ چشم دل ہوئی غفلت سے بیدار

خدا کا خوف جو دل مین سمایا
تو مثل بید لرزان تہرتہرایا

## استغفار نمودن آن ماہ پیکر از حال آن پارسا و اظہار حسن و جمال خود پنہان و برخواستن عابد از آغوش آن دلربا

یہ حالت دیکھی جب اوس نازنین نے / تو عابد سے کہا اوس مہ جبین نے
کہ اے غمگیں کس لئے رنج و تعب ہے / پریشانی کا تیری کیا سبب ہے
قیامت کی مگر اسدم گھڑی ہے / بدن مین تھرتھری تیرے پڑی ہے
ہوا کس واسطے رخ زرد و بتلا / کلیجہ مین ہوا کیا درد بتلا
بھری کیون آہ سوزان یہ جگر سے / جلا ہے کیا ابھی دل جسکو شرر سے
جہان مین خوبرو تو کوئی ہمسا / ابھی تک تو نہوگا تو نے دیکھا
فدا ہی دل سے ہے ہر خلق ساری / ہزارونکو تمنا ہے ہماری
کہ دیکھے اک نظر یہ ماہ پیکر / تو ہوجاوے تسلی دلکو دم بھر
کوئی حیرت زدہ ہے مثل تصویر / کوئی ہے مثل مجنون پا بزنجیر
کوئی فرہاد شیرین کے کمانے / پٹکتا سر ہے سنگ آستانے سے
کوئی نل دیکھکر سمجھا دمن ہے / وطن کے بدلے ایسا صحرا وطن ہے
کسی کو جان ہے اپنی فراموش / کوئی جلتا ہے مثل شمع خاموش
کہین فرقت سے بلبل نعرہ زن ہے / قبا سے سرخ ہو ہونکو کفن ہے
ہر اک طائر ہے پرسان فاختہ ہے / کہان اوس سرو گلشن کا پتا ہے
لب جو گر ہمین دیکھین نہ پھرین / یہ مضطر ہون کہ پانی پر پٹخیں سر
نہ دیکھے گر ہمارا روے انور / نہ اسجا سے ہٹے خورشید خاور
نہ گر شب کو مجھے محفل مین پایا / تو آنسو شمع سوزان نے بہایا
ہم ایسے ماہ سے منہ موڑتا ہے / اکیلا پا کے ہمکو چھوڑتا ہے
نہ ہم سا پائیگا معشوق گلفام / سمن رو نسترن بو نازک اندام
ارے دیوانہ چل اب اس مکان سے / چھپر کھٹ مین چلین سوئین یہان سے
شراب وصل ہم تجھکو پلائین / مزے حسن و جوانی کے دکھائین

تجھے محفوظ چل شب بھر کرین ہم — گل عشرت سے دامن کو بھرین ہم
ارے دنیا سرائے بیوفا ہے — یہی دو چار دنکا بس مزا ہے
کہا عابد نے سن اے ماہ پارا — نہین اسوقت کچھہ زنہار چارا
بھلا باتونکی اب طاقت کہان ہے — میرے اعضا مین کب تاب و توان ہے
کرون کیا دل نہین قابو مین اپنا — مین سمجھاتا ہون اپنے دلکو کتنا
کلیجہ اپنا ہاتھون سے اوچھلتا — بہت ٹالا مگر کب ہے سنبھلتا
جگر تک آتش غم سے جلا ہے — دھوان سینے سے دیکھو اٹھ رہا ہے
مثال بید لرزہ ہے بدن کو — ہوئی ہے دیکھہ لو وحشت جبین کو
خبر لائی ہے غم کی باد گلشن — ہر اک مرغ چمن کرتا ہے شیون
گھڑی ہین سوز مین شمعین ہزار — نظر کرتے ہین سب حیرت سے ساری
اک آفت آسمان سے گر رہی ہے — تو نازل ہے قیامت کی گھڑی ہے
سمجھتی ہو کہین یہ مبتلا ہے — کسیکے گیسوون مین دل پھنسا ہے
کبھی لیتے نہین ہم عشق کا نام — نہین کچھہ خوبرویون سے ہمین کام
نہ ہم ہین عشق کی باتون سے آگاہ — نہ الفت ہے کسی سے ہمکو واللہ
نہ کچھہ سیمین تنون سے ہے سروکار — ہمیشہ عشق سے رہتے ہین بیزار
نہین الفت حسینونکی گمان ہے — مگر عشق خداوند جہان ہے
زمانہ مین ہین ہم مشہور عابد — کہا کرتے ہین ہمکو لوگ زاہد
کیا طفلی سے ہمنے ورع و تقوے — ہوئی مدت کہ کی ہے ترک دنیا
کبھی ہمسے نہین ایسا ہوا ہے — نہین حیرت ہے یہ کیا ماجرا ہے
ہمین شیطان نے دیکھا خار کھایا — تو باغ سبز یہ دشتے دکھایا
مگر اسکا نہین خطرہ سے کچھ ہے — نظر مین خوشنما کھانے سے ہم

جسے گل سمجھے جاتا خار نکلا ؛ سمجھکر من اوٹھایا مار نکلا
چمن مین آگ کو گلنار سمجھے ؛ مغیلان کو قدِ دلدار سمجھے
گلوئین سمجھے ہم خار و نکو فرگاز ؛ اسی سے اک خلش ہے دلمین نہاز
ہوئی ہر گل سے ہمکو شرمساری ؛ خزان کو سمجھے ہم فصلِ بہاری
پڑا اسطرح کا گلشن سے پالا ؛ ہوا ہے سرو بھی اک غم کا بھالا
برنگِ مار سنبل پیچ لپٹا ؛ مغیلان اک بلا کسطرح چمٹا
کیا پر داغ دل لالہ نے میرا ؛ بنایا یخ جگر ژالہ نے میرا
جلایا شمع نے جلکر سراسر ؛ اوٹھایا فرش نے دلتنگ ہوکر
تمہارے واسطے وقتِ خوشی ہے ؛ ہمین گویا قیامت کی گھڑی ہے
جو واقف ہونگا مین اس واقعہ سے ؛ جلا دیگا خدا اک صاعقہ سے
نہایت سنگدل رہتی یہ دل افگار ؛ کہا عابد سے اوسنے بادلِ زار
ترا کیا نام ہے رہتا کہان ہے ؛ پتا بتلا ترا مسکن جہان ہے
جب اوس عابد کو بیہودہ کر ستایا ؛ تو اپنا نام اور مسکن بتایا
اوٹھا اور اوس چمن سے مونھہ کو موڑا ؛ اُتن تنہا وہان اوس گل کو چھوڑا

## پارسا شدن آن دلربا از خوف خدا و پشیمان شدن از کردہ خویش و روانہ شدن سوی عابد دلریش

فراق یار کا وقت زبون ہے ؛ تو فرطِ غم سے خامہ سرنگون ہے
سوادِ ملک مین جو ہے تباہی ؛ تو اشکِ کلکِ غم مین ہے سیاہی
گیا عابد جو گھر مین بادلِ زار ؛ ہوئی وہ نازنین جینے سے بیزار
یہ تھی نازک بدن پیچا تو اوسکی ؛ کہ بارِ مو کی تھی اوسپر گرانی
پڑی تھی گرچہ فرشِ غم پہ بیمار ؛ مگر جو نیکی ہوئی غفلت سے ہشیار

خیال آیا کہ یہ ہو جاسے عبرت — کیا عابد نے اکدن قصد رحلت
ہوا اپنے ارادے سے پشیمان — رہا دل ہی مین اوسکے دل کا ارمان
سب اوسکے عضو مین رعشہ پڑا تھا — برنگ بید وہ لرزان کھڑا تھا
میری عصیان مین گذری ہے جوانی — کٹی افعال بد مین زندگانی
مجھے خوف خدا اصلا نہ آیا — سوا سے لطف دنیا کچھ نہ پایا
زیادہ مجھکو ہے عابد سے لازم — کہ ہون افعال بد سے اپنے نادم
ہوا پھر تو یہ حال اوس مہ لقا کا — کہ ہر دم ذکر تھا لب پر خدا کا
ہوئی دنیا کی اوسکو تلخ نعمت — فقط نان و نمک پر کی قناعت
سحر سے شام تک صائم رہا کی — عبادت کرتی تھی شب بھر خدا کی
تلاوت مین کلام حق کی مشغول — رہا کرتی تھی یہ تھا اوسکا معمول
جو گذرا اسطرح اوسکو زمانہ — سنا پھر جوش وحشت کا ترانہ
ہوا پھر ولولہ شور جنون کا — اثر پیدا ہوا جب کی فسون کا
جب آئے یاد سے کردار عابد — ہوئی پھر طالب دیدار عابد
وطن کو چھوڑ کر وہ غیرت ماہ — ہوئی عازم سفر کی قصہ کوتاہ
بیابان کو چلی وہ خاک افشان — ہوئی جویای گل باد پریشان
مصیبت راہ پھر اوسکے رہی ساتھ — فقط تھی بیکسی بیکس ہو ہوتی تھی ساتھ
کسی جا آبلہ چلنے مین پھوٹا — کسی جا پا مین اوسکے خار ٹوٹا
گئی جب اوسنے طے ساری منازل — ہوا جب مطلب دل اوسکا حاصل
صبا نے دی خبر آکر چمن کی — بجا لائی آرزو اوس گلبدن کی
نظر شہر سبا ہدہد کو آیا — خدا نے کوچۂ جانان دکھایا
جو کی قسمت نے اوسکی رہنمائی — تو گھر عابد کے وہ القصہ آئی

## آمدن آن ماہ پیکر بر در خانہ آن پارسا و مردن عابد از خوف خدا و مایوس شدن آن ماہ لقا

پکاری اے گل باغ جدائی  بدل بخشندہ داغ جدائی
ارے ای دلربا یار ستمگار  ارے او سنگدل عابد دل آزار
نکل گھر سے ذرا تو دیکھ آکر  کہ کیا غم سے ترے ہی حال ابتر
پکاری اسطرح جب وہ پریچہر  تو عابد کانپ اوٹھا صورت مہر
کہا دل سے کہ یہ کسپر جفا ہے  یہ کسکا میرے ہاتھون خون ہوا ہے
کیا ہے مینے کسکو خانہ برباد  کہ میرے گھر پہ ہے سرگرم فریاد
کیا کسکو اسیر جور مین نے  کیا کس پہ نہ دلسے غور مین نے
کسیکا غصب حق مینے کیا ہے  کسیکو مینے کچھ صدمہ دیا ہے
چھڑایا گل سے کس بلبل کو مین نے  دیا ہے پیچ کس سنبل کو مینے
غرض نکلا تو دیکھا اک حسین ہے  پریشان حال ہے اندوہگین ہے
ہوا ہے سرو قد غم سے خمیدہ  بسان شاخ صرصر سے رمیدہ
سراسر ہے بدن پر ناتوانی  ہوا ہے رنگ گلگون زعفرانی
پریشان چہرہ پر ہین موی کاکل  ہوا ہے چہرہ گرد آلود بالکل
کہا یہ دیکھکر عابد نے یکبار  یہان کیون آئی ہے باحالت زار
بتا تو کون ہے رہتی کہان ہے  یہان کسواسطے گرم فغان ہے
سنا عابد سے اوس گل نے تو بولی  کتاب عشق اوس بلبل نے کھولی
کہ تو اک روز میرے گھر گیا تھا  میری صورت پہ دلسے مبتلا تھا
چلا آیا تو جب سے ای جفاکار  ہوئی ہون بار فرقت سے نگونسار
نقاب اوٹھا یہ کہکر اوسنے ناگاہ  نکل آیا حجاب ابر سے ماہ

نظر عابد نے کی جب اوسکے رخ پر / رہا آئینہ سا حیران و ششدر
وہ اسکو معصیت جو یاد نے کی / تو منہ پر مردنی سی اوسکے چھائی
گرا ایک نعرہ بھر کر وہ زمین پر / گئی روح رواں چرخ بریں پر
ادھر تو لاش عابد کی پڑی تھی / ادھر سکتے میں یہ حیران کھڑی تھی

## ملامت و نصیحت بنفس خود کردن از حال زاہد عبرت گرفتن

کہاں تک ای قلم اب نکتہ زائی / نہیں بہاتی لقاء دار فنائی
ذرا تو سوچ اب ای نفس نادان / تیری غفلت سی ہوتین بخت حیران
کیا عابد نے خوف حق سے جیسا / اسی کہتے ہیں زہد اوراسکو تقوی
فراق عیش سمجہا وصل جانان / نہ آلودہ کیا عصیان سے دامان
اوسیکی پیروی لازم ہے الیشوم / اطاعت سے خدا کی ہو نہ محروم
تجھے مرنیکی اپنے کچھ خبر ہے / خدا کے خوف کا بھی کچھ اثر ہے
مئے الفت سے تو رہتا ہے مدہوش / عروس عیش و عشرت سے ہے ہم آغوش
ہوا ہے بادۂ نخوت سے سرشار / نہیں ہوتا کسی صورت سے ہشیار
سدا ہے ہمکنار یار گلفام / نہیں کچھ سوچتا آغاز و انجام
ہمیشہ خواب غفلت میں ہے بیہوش / خدا کی یاد ہے دل سے فراموش
اگر تو دیدۂ دل سے نظر کر / تو حال دنیوی ظاہر ہو تجھپر
جو ہیں دنیای فانی کے نجاسات / او جنھیں ہیں منحصر تیری لذات
حلاوت بخش جان شہد مگس ہے / مگس کا تھوک وہ اور تو بوالہوس ہے
حریر ریشمی جسکو ہے سمجھا / وہ ہے فضلہ لعاب اک کرم کا
ہے سنجاب و سمور اے زشت کردار / فقط اک پوست حیوان مردار
ہے خون ناف آہو مشک اذفر / بقول فضلۂ حیوان ہے عنبر

یہی خوشبو ہے تیری روح پرور — مشام جاں کو کرتی ہے معطر
وصال دلربا ہے جو ترا قول — وہ ہے صرف التقاے مخرج بول
مقامات نجاست کی ملاقات — ترے نزدیک ہیں پاکیزہ لذات
تری خلعت بخس ہے اور دنی ہے — تو خود اک قطرۂ آب منی ہے
ہوا جب لطف تو آب منی کا — تو پھر دعویٰ ہے کیوں ماؤمنی کا
پڑے جب تک نہ فضلہ اور نجاست — نہیں نشو و نما پاتی زراعت
وہی غلہ ہے ماکولات انسان — غرض ہے فضلہ قوت و قوت جان
غذاے گوشت ہے تازہ ستم ہے — بناتا ہے گور حیوان یا شکم ہے
فقط اک نفس کے خاطر یہ آزار — ہزاروں ذبح تو کرتا ہے جاندار
ذرا تو چشم بینا کھول غافل — نہو حلواے شیطانی پہ مائل
بتا کیا گوشت نے زور آوری دی — توانائی کے بدلے لاغری دی
مزعفر نے کیا ہے زرد رخسار — دیے ہیں زیربریانی نے آزار
ہوئی کیا نعمتوں سے طاقت افزوں — کیا ہے ہضمیوں نے مثل مجنوں
سوا ان نعمتوں سے حال یہ زار — کہ اک پھلکا بھی اب کھانا ہے دشوار
ہزاروں میں اگر ہو پخت کھانا — نہیں ممکن سوا اک لقمہ کھانا
شکایت درد سر کی دمبدم ہے — کبھی نفخ اور کبھی درد شکم ہے
ہمیشہ رہتی ہے فکر مداوا — بنا ہے تختۂ مشق اطبا
حیات و صحت و قوت ہے محدود — بھلا کون اوسکو کرسکتا ہے افزود
نقاہت کا نزاکت رکھ لیا نام — پڑا رہتا ہے یا کرتا ہے آرام
اگر حقہ کوئی لوٹا اوٹھا دے — کھلا دے پان اور پانی پلا دے
کوئی کنگھی کرے آئینہ دکھلا دے — تو صورت خوشنما اوسکو نظر آئی

کوئی جھی کرے پاؤن دبائے
کہانی بھی کہے تب نیند آئے

تجھے ہوا دُر بنا شکل عبا کا
لگا دے تکمہ بھی کوئی قبا کا

یہی ہین قوت و نعمت کے آثار
ہوے ہین دست و پا سب کے بیکار

نہ نعمت اور طلاوت مین مزا ہی
فقط وہمی قیاسی ادعا ہے

غریبون پر بھی عبرت سے نظر کر
کہ دانا خشک ہی جنکو میسر

سدا ہین تندرست و زور آور
ہنو نکا بوجھہ لیجاتے ہین سر پر

یہ دیکھو قدرت خالق کے آثار
کہ صحرا مین ہین جتنے نخل و اشجار

بدون آبیاری سبز و تر ہین
تنو مند و بلند و بار ور ہین

درختان گلستان ناتوان ہین
محافظ جنکے صد ہا باغبان ہین

نہین کچھہ آبیاری سے اثر ہی
مگر پژمردہ ہر نخل و شجر ہی

ہزارون سال کٹے ہین نخل صحرا
گلستان مین کوئی ایسا ہنو گا

غریبون مین ہزارون ہین بعمر
امیرونمین کبیر السن ہین کمتر

جو تجکو سندس و دیبا ہی مرغوب
لباس اطلس و مخمل ہی مطلوب

حریر ریشمی مین کیا اثر ہے
گزی گاڑھے مین کیا تجکو ضرر ہی

سوئی اطلس سے کیا آسایش تن
فقط وہمی ہی اک آرایش تن کا

نہ تنک خلعت نگین و زرین
بنا طاؤس تو یا مرغ زرین

حفاظت تن کی کیا کرتا ہی خلعت
مگر تو اوسکی کرتا ہی حفاظت

ہزارون طاقہ اطلس کے ہون موجود
نہین جامہ ترا دو گز سے افزود

جو دو گز زندگی مین ستر تن ہی
وہی بعد از فنا دو گز کفن ہی

عمارات رفیعہ اور طلاکار
حقیقت مین ہین سب بے سود بیکار

تجھے کیا گر وہ قصر دلکشا ہے
رفیع و زرنگار و خوشنما ہے

براے نام ہے عمدہ عمارت
نہ طاقت اوس میں ذوقی ہے نہ راحت

نہ رفعت سے ہے طول عمر فانی
نہ دست سے بہانے زندگانی

تجھے ملتا ہے جتنا اوسمین آرام
اوسے اچھا نہین ہے فرش و غذا

نہ ہے اوسکی نہ کچھ عزت نہ حرمت
ہوئی افزون تری کیا شان و بہا

بنا سوتا ہے تو جسکے مکانین
نہ در و بام و صحن و سایبان نیز

وہ سارا قصر کیا دیتا ہے آرام
وہ کرنی کیا تجھکو ہے جو کام

اسی مقدار ہے دراصل مسکن
اسی مقدار ہوگا تیرا مدفن

وہ ہے ایک جاے تنگ تیرہ و تار
فراش تہ خاک جاے کژدم و مار

کہاں اوسمین رواق و غرفہ و بام
کہ راحت سے کرے تو اوسمین آرام

ہزارون ہین در دولت پہ خدام
بتا کیا تجھکو دیتے ہین آرام

نہ دے سکتے ہین طاقت جسم و جانکو
نہ کر سکتے ہین کم آفات جہانکو

مرض ہو ضعف ہو یا وقت پیری
وہ کر سکتے ہین کسمین دستگیری

نہ جسمے دور کر سکتے ہین آفت
نہ جسم و جانکو دے سکتے ہین صحت

فقط ہے وہم ہم فرمانروا ہین
ہزارون خادمان با وفا ہین

وہ سب کہانے ہین تیرا دولت و مال
فقط تو وزن کش ہے یا کہ بقال

سو مدفون سیم و زر یا لعل و گوہر
سفال و سنگ سے بہی ہے وہ بدتر

نہین کچھ کام کا نا حشمت و مال
مدد کرتا نہین کچھ جاہ و اقبال

شباب عمر پیری ہے مقدر
مرض اور ضعف و صحت سے مقرر

براے نام نعمت جہان کی
مگر دراصل ہے کلفت جہانکی

سراسر کلفت و رنج و عنا ہے
وبال زیست ہے آخر فنا ہے

بتا پہر کون شے دنیا کی ہے خوب
دل و جان سے ہوئی تجھکو جو مرغوب

غرض دولت دنیا ہے مردار ... ازین شوہر کش و مکار و خونخوار
محبت اس بیوفا سے یا وفا ہے ... دل و جان سے عنا و سیر فنا ہے
خباثت سے بھری دنیا دون ہے ... ہر ایک لذت دنی ہے و زبون ہے
خسیس و گندہ لذات جہان ہے ... نفیس و عمدہ تر لذت کہان ہے
مگر تو فضلہ خوار اے بوالہوس ہے ... ہر ایک لذت خبیث اور تو مگس ہے
اگر تو چشم حق بین سے نظر کر ... مگس اور پشہ ہے تجھسے ہی بہتر
یہان یاد آئی مجھکو اک روایت ... روایت ہی سزاوار حکایت

## حکایت پشہ با جناب باری عز اسمہ و اعظم قصہ

سنو یہہ داستان حیرت انگیز ... سراسر جسکا مضمون ہے دل آویز
کہ دنیا خلق کی جب دم خدا نے ... کیا پشہ کو پیدا کبریا نے
ہوا وہ دم بہ حکم ایزد پاک ... کہ تو کر سیر فیما تحت افلاک
بنایا ہے کیا کیا دیکھہ جا کر ... بیان کر حال دنیا ہے آ کر
کیا آفاق پر پشہ نے پرواز ... نگہہ کرتا چلا مانند شہباز
پھر آ جب دیکھکر وہ دور اندیش ... تو کی یہہ عرض آ کر بی کم و بیش
کہ اے نقاش لوح کون و امکان ... تری صنعت کا دیکھا نہی میدان
کرون لاکھون برس گر کوہ گردی ... قیامت تک کرون صحرا نوردی
کرون گر مین افق سے تا افق طی ... نہین ممکن کہ دیکھون جب ہر شی
جو دیکھا ہے اوسی مین ہوئی حیران ... خرد سے فکر مین اوسکی پریشان
تری حمد و ثنا کیونکر ادا ہو ... زبانمین جب نہو طاقت تو کیا ہو
تو ہی عالم جو تیری قدرتین مین ... میری خلقت مین کیا کیا حکمتین ہین
مجھے ہستی مین تو لایا عدم سے ... کیا پیدا مجھے اپنے کرم سے

مقابل فیل کے ہی میری خلقت
زیادہ اوس سے تو نے پر لگاۓ
مگر سر سو گیا ہین بار الہا
زمین کا ہی کرہ پانی کے اوپر
کئی ہین منبع ہا اوسکی انہار
دُر و مرجان سے بحر آراستہ ہی
کسی جا سیم و زر کے ہین خزینے
زمین مین تخم تخمون مین شجر ہین
کیا ہے آسمان تارونسے روشن
سوا اسکے ہزارون صنعتین ہین
یہ جب دم عرض اوسنے کی خدا سو
کہ دنیا بیچتے ہین مول لے لے
یہ اوسنے عرض کی حق سے دوبارا
حقیقت کیا میری جو مول لو تمین
یم رحمت کو حقکی جوش آیا
اگر پردے ہمین اے نیک کردار
زمین بخشین عوض مین تیری پر کے
ہوا وہ غرق دریاے تفکر
بہت کی اپنے دلمین جبکہ تحقیق
کہ دنیا کی نہین قیمت ہی اک پر
ہی اسکے عیش مین ناپائداری

تجھے ہی دی ہی تو نے اوسکی ہیئت
تیری رحمت سے یہ انعام پاۓ
تیری قدرت کا ہین کھیل دیکھا
پہاڑ و کنگرے ہین اوسپہ لنگر
لٹکتے ہین ہر اک سو سبز اشجار
جواہر سے زمین پیراستہ ہی
کہین ہین لعل و گوہر کے دفینے
شجر مین پھول پھولون مین ثمر ہین
بھرا ہی نور سے تارونکا دامن
ہر اک شی مین ہزارون حکمتین ہین
ندا آئی جناب کبریا سے
عوض مین اوسکے قیمت ہمکو دیدے
میری کیا پاس ہی پروردگارا
تجھے قیمت مین کیا دنیا کی دون مین
حجاب قدس سے اوسدم سنایا
کہ ہین دنیا و مافیہا کا مختار
خزانہ دین تجھے لعل و گہر کے
لگا کرنے وہ تحقیق و تدبر
تو آکر عرض کی یہ بعد تدقیق
مرا پر ہی ہزارون درجہ بہتر
ہزارون اسمین ہین ایذا و خواری

